


# حیاتِ اعلیٰ حضرت




نجف شریف



کربلا شریف



سیدنا غوث اعظم دستگیر
بغداد شریف

## جلد اوّل

خواجہ معین الدین چشتی
اجمیر شریف

مُصنّف

ملک العلما محمد ظفر ... قدس سرہٗ



شاہ برکت اللہ مارہروی
مارہرہ مقدسہ



بریلی شریف






مرکز اہل سنت برکات رضا
امام احمد رضا روڈ،
پور بندر، گجرات




وارث علوم اعلیٰ حضرت نبیرۂ حجۃ الاسلام جانشین مفتی اعظم ہند جگر گوشہ مفسر اعظم شیخ الاسلام والمسلمین قاضی القضاۃ تاج الشریعہ

حضرت علامہ مفتی الشاہ **محمد اختر رضا خان قادری ازہری** رحمۃ اللہ علیہ

اور خانوادۂ اعلیٰ حضرت کے دیگر علمائے کرام کی تصنیفات اور حیات و خدمات کے مطالعہ کے لئے وزٹ کریں

**Waris e Uloom e Alahazrat, Nabirah e Hujjat ul Islam, Janasheen e Mufti e Azam Hind, Jigar Gosha e Mufassir e Azam Hind, Shaikh ul Islam Wal Muslimeen, Qazi ul Quzzat, Taj ush Shariah Mufti**

# Muhammad Akhtar Raza Khan

Qadiri Azhari Rahmatullahi Alihi

**Or Khaanwada e Alahazrat k Deegar Ulama e Kiram Ki Tasneefat Or Hayaat o Khidmaat k Mutaluah k Liyae Visit Karen.**

To discover about writings, services and relical life of the sacred heir of Imam Ahmed Raza, the grandson of Hujut-ul-Islam, the successor of Grand Mufti of India, his Holiness, Tajush-Shariah, Mufti

# Muhammd Akhter Raza Khan

Qadri Azhari Rahmatullahi Alihi

the Chief Islamic Justice of India, and other Scholars and Imams of golden Razavi ancestry, visit

## www.muftiakhtarrazakhan.com




تاج الشریعہ فاؤنڈیشن

   0092 303 2886671    /makhtarraza1011

# حیاتِ اعلیٰ حضرت

اوّل

مُصنّف

ملک العُلما محمد ظفرالدین بہاری قدس سرہ

ترتیب جدید

مفتی محمد مطیع الرحمٰن مضطر رضوی




مرکز اہلسنّت برکاتِ رضا

امام احمد رضا روڈ

پوربندر۔ گجرات






نام کتاب.......... حیات اعلیٰ حضرت (اوّل)

مصنف.......... ملک العلماء مولانا محمد ظفر الدین قادری رضوی

ترتیب جدید....... مفتی محمد مطیع الرحمٰن مضطر رضوی

تصحیح.......... مولانا عبدالمبین نعمانی قادری رضوی

سن اشاعت....... ۱۴۲۴ھ ۲۰۰۳ء

زیراہتمام.......... مناظر اہلسنّت علامہ عبدالستار ہمدانی، برکاتی، نوری

ناشر.......... مرکزِ اہلسنت برکات رضا۔ پور بندر، گجرات

صفحات.......... ۸۰۸



## ملنے کے پتے

فاروقیہ بک ڈپو..........۴۴۲، مٹیا محل جامع مسجد دہلی۔۶

رضا اکیڈمی..........۲۶/کامبیکر اسٹریٹ، ممبئی۔۳

مکتبہ نعیمیہ..........۴۲۳، مٹیا محل جامع مسجد دہلی۔۶

رضوی کتاب گھر..........۴۲۳، مٹیا محل جامع مسجد دہلی۔۶

کتب خانہ امجدیہ..........۴۲۵، مٹیا محل جامع مسجد دہلی۔۶



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم ○

# عرضِ ناشر

## قارئین کرام!

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہٗ!

اللہ تعالیٰ کا لاکھ لاکھ شکر ہے کہ فتاویٰ رضویہ مترجم کامل ہم قارئین کے ہاتھوں میں دیتے ہوئے سعادت کے لمحات سے دوچار ہیں۔ فتاویٰ رضویہ شریف فقہ حنفی کا ایسا عظیم انسائیکلو پیڈیا ہے کہ اس کا بنظر عمیق مطالعہ کرنے والا شخص ایک مفتی و محدث سے کم حیثیت کا حامل نہیں رہے گا۔ امام اہلسنت مجدد دین وملت کنز الکرامت شیخ الاسلام والمسلمین امام احمد رضا محقق بریلوی علیہ الرحمۃ والرضوان کا دنیائے سنیت پر احسان عظیم ہے کہ آپ نے ایک ہزار سے زائد جواہر پارے کتابوں کی شکل میں اس قوم کو عطا فرمائے اور ایک ایک مسئلہ پر کئی کئی جامع رسائل لکھ کر ہونے والے اختلافات کا سد باب فرمایا۔

اعلیٰحضرت امام اہلسنت کی حیات پاک سراپا تقویٰ وفتویٰ تھی اگر جملہ فتاویٰ کو یکجا کیا جاتا تو آج فتاویٰ کا ایک عظیم ذخیرہ ہماری ملت کے پاس ہوتا مگر ہماری لااعتنائی اور بے توجہی کا یہ عالم ہے کہ آپ کے مکمل فتاویٰ تو درکنار آپ کی بہت سی تصنیفات بھی زیور طباعت سے آراستہ نہ ہوسکی۔

جماعت اہلسنت پر بہت بڑا احسان ہے شہزادۂ حضور اعلیٰحضرت سیدی سرکار مفتیٔ اعظم ہند علامہ مصطفیٰ رضا خاں قادری رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا کہ آپ نے اعلیٰحضرت کے فتاویٰ کو یکجا کرکے اس کی ترتیب وتسہیل کے لیے مندرجہ ذیل حضرات کا انتخاب فرما کر ان کے ذمہ یہ خدمات سپرد کردی:

۱۔ حافظ ملت علامہ عبدالعزیز محدث مرادآبادی

۲۔ محسن ملت علامہ عبدالروف بلیاوی

۳۔ بحر العلوم علامہ عبدالمنان اعظمی

ان حضرات نے فتاویٰ رضویہ کا بالاستعیاب مطالعہ کرکے فتاویٰ کو ان کے ابواب وکتب کی قید سے مرتب کرکے سرکار مفتیٔ اعظم ہند کے ایماء پر منظر عام پر لایا۔ یہ پہلی اشاعت تھی جو سرکار مفتیٔ اعظم ہند کی بے لوث خدمات اور عدیم الفرصتی کے باوجود فرزندان اسلام کے ہاتھوں آئی۔

آج الحمد للہ فتاویٰ رضویہ کا مکمل سیٹ مکاتب ودار الافتاء کی زینت بنا ہوا ہے اور اپنے قارئین کو بے پناہ مسرت و شادمانی کا احساس دلا رہا ہے۔ اور اب نئی ترتیب وتخریج اور ترجمہ کے بعد مرکز اہلسنت برکات رضا پور بندر، اس کی اشاعت کے شرف وسعادت سے بہرہ ور ہوا۔ مرکز اہلسنت اپنی قسمت پر جتنا ناز کرے کم ہے کیونکہ وہ فتاویٰ رضویہ جو فقہ حنفی کا انسائیکلو

پیڈیا اور علم وفن، فقہ وفتاویٰ کا بحر ذخار ہے۔ کلام وادب کا بحر بیکراں مناقب نبویہ کا سیل رواں ہے اور امام اہلسنت کی حیات مبارکہ کے عظیم شاہکار کی، نشر واشاعت کا بار اپنے ذمہ لے کر اس کو شایان شان زیب وزینت سے آراستہ کرکے آپ کے ہاتھوں میں پہونچائی۔

فتاویٰ رضویہ کی اشاعت کے بعد اب ضروری اور لازمی تھا کہ امام اہلسنت کی حیات پاک اور آپ کی دیگر اہم خدمات سے بھی قوم کو روشناس کرایا جائے۔ ہماری ملت کے بہت ہی معتمد اور مخلص مفتی مطیع الرحمٰن صاحب نے اس صدا پر لبیک کہا اور آپ نے علامہ ظفر الدین بہاری علیہ رحمۃ الباری کی مصنفہ ''حیات اعلیٰحضرت'' کو ترتیب جدید کے ساتھ مرکز اہلسنت برکات رضا کے حوالے کردی۔

عام طور سے یہ دستور رہے کہ ہر تصنیف کی ابتدا میں مصنف کا تعارف کرایا جاتا ہے اور مصنف کی علمی شخصیت کو اجاگر کیا جاتا ہے اور یہ کام چند صفحات میں پورا کردیا جاتا ہے۔ امام اہلسنت سیدنا سرکار اعلیٰحضرت کی شخصیت کوئی عام شخصیت نہیں تھی کہ چند صفحات میں آپ کا تعارف کرایا جائے فتاویٰ رضویہ شریف مترجم مکمل سیٹ کی اشاعت کے وقت ہم نے بھی یہی سوچا تھا کہ فقہ حنفی کے محقق عظیم امام احمد رضا محدث بریلوی کی شخصیت کے تعلق سے ضرور کچھ لکھا جائے۔ لیکن اعلیٰحضرت کی شخصیت کو چند صفحات میں تعارف کرانا، گویا سمندر کو کوزے کے اندر مقید کرنے کے مترادف تھا۔ لہٰذا ہم نے اعلیٰحضرت کا تعارف قارئین کرام کو بالاستیعاب مطالعہ کرنے کی غرض سے ''حیات اعلیٰحضرت'' کو مکمل سیٹ کے ساتھ رکھا ہے تاکہ قارئین کرام ''حیات اعلیٰحضرت'' کا مطالعہ کرکے اعلیٰحضرت کی علمی شخصیت سے واقف ہوسکیں اور انہیں فتاویٰ رضویہ کے مطالعہ کے وقت یہ بات متحضر رہے کہ ہم جس کتاب کا مطالعہ کررہے ہیں وہ کسی معمولی مصنف یا عام مفتی کے فتاویٰ کا مجموعہ نہیں بلکہ اس معتمد محقق کا عظیم شاہکار ہے جو سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے بے شمار معجزات میں سے ایک معجزہ تھے۔ اور جس کے نوک قلم سے ہمیشہ ٹھاٹھیں مارتا ہوا علم کا سمندر بہتا تھا۔ اور جن کے براہین ودلائل آفتاب نیم روز کی طرح ایسے ظاہر وباہر اور روشن تھے کہ جس کا رد لکھنا محال ہے۔

ہمیں سخت افسوس ہے کہ اس عظیم شاہکار پر نمایاں کام کرنے والی عظیم شخصیت جنھوں نے اپنی محنت وجانفشانی سے اس کے ترجمہ وتخریج کا بیڑہ اٹھایا۔ وہ آج ہمارے درمیان نہیں جنھیں دنیائے رضویت علامہ عبدالقیوم ہزاروی کے نام سے جانتی ہے۔ اللہ تعالیٰ آپ کی تربت میں انوار وبرکات کی بارش فرمائے اور آپ کا نعم البدل قوم مسلم کو عطا فرمائے۔ آمین

اللہ رب العزت سے دعا ہے کہ مسلک اعلیٰحضرت کی ترویج واشاعت کے لیے رضویات کے یونہی نئے نئے ابواب کھلتے جائیں۔ نیز مرکز اہلسنت اپنی آن بان اور نئی شان کے ساتھ یونہی رواں دواں رہے۔ آمین۔ یارب العلمین!

**دعا گو**

خانقاہ عالیہ برکاتیہ۔ مارہرہ مطہرہ اور
خانقاہ رضویہ نوریہ۔ بریلی شریف کا ادنیٰ سوالی
عبدالستار ہمدانی مصروف، برکاتی، نوری

بمقام: دہلی
مورخہ: ۲۸؍رجب المرجب ۱۴۲۴ھ
بمطابق: ۲۶؍ستمبر ۲۰۰۳ء، بروز جمعۃ المبارکہ

## مختصر فہرست مضامین حیات اعلیٰ حضرت جلد اول


WWW.MUFTIAKHTARRAZAKHAN.COM

# گفتنی

اعلیٰ حضرت مجدد دین وملت امام احمد رضا ۱۰ رشوال ۱۲۷۲ھ مطابق ۱۴ رجون ۱۸۵۶ء کو اتر پردیش کے شہر بریلی میں ایک دینی وعلمی گھرانے کے اندر پیدا ہوئے۔

○ بسم اللہ خوانی ہی کے دن الف، با، تا، ثا پڑھتے ہوئے **لا** پر اعتراضات کئے۔

○ چار سال کی عمر میں ناظرۂ قرآن ختم کرلیا۔

○ چھ سال کی عمر میں ایک نو وارد عرب سے دیر تک فصیح عربی میں گفتگو کی۔

○ آٹھ سال کی عمر میں فن نحو کی **ھدایۃ النحو** نامی درسی کتاب پڑھنے کے دوران ہی عربی زبان میں اس کی شرح لکھی۔

○ دس سال کی عمر میں اصول فقہ کی نہایت معرکۃ الآرا ادق واہم کتاب **مسلم الثبوت** مصنفہ حضرت محب اللہ بہاری کی بسیط شرح تصنیف فرمائی۔

○ تیرہ سال دس ماہ پانچ دن کی عمر میں تمام علوم مروجہ درسیہ سے فراغت حاصل کرکے باقاعدہ تدریس کا آغاز کیا، اور منصب افتا کی ذمہ داری سنبھال لی ـــــ پھر خداداد ذہانت اور زور مطالعہ سے بتدریج مختلف شرقی وغربی علوم کو خود ہی حل فرما کر داد تحقیق دی۔

○ بائیس سال کی عمر میں بیعت وخلافت سے مشرف ہوئے اور پیرومرشد نے فخریہ ارشاد فرمایا:-

قیامت کے روز خدا نے پوچھا کہ آل رسول! دنیا سے کیا لائے ہو؟ تو

میں احمد رضا کو پیش کردوں گا۔

اب تدریس، افتا اور تالیف و تصنیف کے ساتھ ساتھ اصلاح معاشرہ کی طرف خصوصی توجہ دی۔ مسلمانوں میں پھیلے ہوئے غلط رسم و رواج کو مٹانے کے درپے ہوئے، بدعات و خرافات کے خلاف محاذ قائم کیا اور دوسرے مذاہب کی تردید کے ساتھ ساتھ خود اسلام کے نام پر غیر اسلامی نظریات پھیلانے والے مختلف فرقوں کے ردو ابطال میں پوری تن دہی کے ساتھ مصروف ہو گئے۔

○ ۱۳۱۸ھ مطابق ۱۹۰۰ء کو مخدوم جہاں شیخ شرف الدین احمد یحییٰ منیری کے جانشین جناب حضور شاہ امین احمد فردوسی، زیب سجادہ 'خانقاہ معظم بہار شریف' کی صدارت میں منعقدہ پٹنہ کے تاریخ ساز اجلاس کے اندر غیر منقسم ہندوستان (موجودہ ہندو پاک اور بنگلہ دیش) کے سیکڑوں عمائد علماء، مشائخ اور خانقاہوں کے سجادہ نشین حضرات کی موجودگی میں مجدد مائۃ حاضرہ (موجودہ صدی کا مجدد) کے خطاب سے سرفراز ہوئے ——— اور آپ کی جملہ تصانیف جو اس وقت دو سو کے قریب تھیں، ان کا نصف حصہ یعنی تقریباً ایک سو کتابوں کا پہلا اڈیشن یہیں مطبع تحفہ حنفیہ سے شائع ہوا۔

○ ۱۳۲۴ھ مطابق ۱۹۰۶ء میں مکہ معظمہ، مدینہ منورہ اور دوسرے ممالک کے علماء و مشائخ نے بھی آپ کی مجددیت کا برملا اعتراف کیا، اور آپ کو امام الائمہ کے لقب سے یاد کیا۔

○ ۱۳۳۰ھ مطابق ۱۹۱۱ء کو آپ نے قرآن کریم کا اردو زبان میں صحیح ترین ترجمہ کنز الایمان ——— پھر بارہ جلدوں میں فقہ اسلامی کا عظیم

انسائیکلوپیڈیا، فتاوی رضویہ عالم اسلام کو عطا فرمایا۔

پھر احیائے علوم اور تجدید دین کے ان داخلی امور کی انجام دہی کے ساتھ خارجی امور کی طرف بھی عنان توجہ منعطف کی۔ فلسفیوں کے ہذیانات واضح کیے —— سائنس کی قد آور شخصیتوں نیوٹن، کاپرنیکس، کیپلر اور آئن سٹائن کا تعاقب کرتے ہوئے ان کے بعض غلط نظریات کا انھیں کے اصولوں کی روشنی میں رد فرمایا —— امریکہ کے مشہور منجم پروفیسر البرٹ پورٹا کی غلط پیشین گوئی کی دھجیاں اڑائیں —— مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے وائس چانسلر ماہر ریاضیات پروفیسر ضیاء الدین کے لاینحل سوالوں کو حل فرمایا، جس کے اعتراف میں ان کو یہ کہنے پر مجبور ہونا پڑا کہ نوبل انعام کی مستحق تو درحقیقت یہ ہستی ہے جو نام ونمود سے دور، کنج خمولی کے اندر بوریائے بے ریائی پہ بیٹھی خوش ہے:

نہ مرا نوش زتحسیں نہ مرا نیش زطعن
نہ مرا ہوش بمدحے نہ مرا گوش ذمے
منم وکنج خمولی کہ نہ گنجد دروے
جز من وچند کتابے ودوات وقلمے

اور اسی کنج خمولی سے انگریز اور ان کی غاصبانہ حکومت کی مخالفت کی —— غیر شرعی تحریک خلافت کا رد کیا —— اور ہندوستان سے مسلمانوں کی عام ہجرت پر بند باندھا۔

اس طرح قمری مہینے کے اعتبار سے ۶۷ سال کچھ ماہ کی عمر پاکر ۲۵ رصفر ۱۳۴۰ھ مطابق ۲۸ راکتوبر ۱۹۲۱ء کو اس دار فانی سے دار آخرت کی طرف رحلت فرمائی۔ تو ملی وقومی اثاثے میں ستھرا دین، پاکیزہ معاشرہ، پچاس سے زائد

قدیم وجدید علوم وفنون پر مشتمل مختلف زبانوں میں ایک ہزار کے قریب تصنیفات ـــــ اور حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا، مفتی اعظم مولانا مصطفےٰ رضا جیسے اخلاف ـــــ عید الاسلام مولانا عبد السلام، صدر الشریعہ مولانا امجد علی، صدر الافاضل مولانا نعیم الدین مرادآبادی، ملک العلماء مولانا ظفر الدین بہاری، اشرف العلماء مولانا سید سلیمان اشرف بہاری، عالم ربانی مولانا احمد اشرف کچھوچھوی، مبلغ اسلام مولانا عبد العلیم میرٹھی، ضیاء الاسلام حضرت مولانا ضیاء الدین مدنی، حضرت مولانا شیخ صالح مکی، حضرت مولانا احمد ابوالخیر مکی، حضرت مولانا عبد اللہ مکی، حضرت مولانا عبد الحی فاسی وغیرہم جیسے سو سے زائد تلامذہ و خلفا عجم وعرب میں چھوڑے۔

مگر حیرت ہوتی ہے کہ وصال کو چوتھائی صدی سے زائد گزر جانے پر بھی آپ کی سیرت وسوانح پر کوئی مستقل تصنیف نہیں ہو سکی۔ جس کا سبب میں اس کے سوا کیا عرض کروں کہ جس طرح مجدد یت کے خطاب سے آپ پٹنہ ہی کی سرزمین پر سرفراز ہوئے تھے، اور پٹنہ ہی نے آپ کے مسلک ونظریات کی اشاعت میں سب سے زیادہ حصہ لیا تھا، اسی طرح شاید خدا کو منظور تھا کہ آپ کی سیرت وسوانح بھی پٹنہ ہی کی سرزمین پر لکھی جائے۔

ورنہ کتنے ہی وہ لوگ، جن کا دین وملت چھوڑ علم وفن کی خدمت میں بھی اعلیٰ حضرت کے بالمقابل کوئی خاص حصہ نہیں، انتقال کے بعد ان کی ضخیم ضخیم سوانح عمریاں شائع ہو گئیں؛ اور وہ حضرات ایک دم کیا سے کیا ہو گئے۔

بہر حال اعلیٰ حضرت مجدد دین وملت کی پہلی باقاعدہ سوانح حیات لکھنے کی سعادت ملک العلماء مولانا ظفر الدین بہاری کے حصہ میں آئی۔ اسے بھی قدرت

کا کرشمہ ہی کہیں گے کہ امام احمد رضا کا مدرسہ منظر اسلام کی بنیاد کا سبب بھی ملک العلماء بہاری ہی بنے، اس کے اولین طالب علم بھی وہی اور ان کے دوست مولانا عبد الرشید بہاری رہے، جن کو بخاری شریف کا پہلا سبق پڑھا کر امام احمد رضا نے منظر اسلام کا افتتاح کیا، اور فتاویٰ رضویہ جلد اول کا آغاز بھی ملک العلماء بہاری ہی کے استفتا سے ہوا۔ الغرض! ملک العلماء نے مظہر المناقب کے تاریخی لقب سے بنام حیات اعلیٰ حضرت چار جلدوں میں یہ پہلی باقاعدہ سوانح تصنیف فرمائی۔ جس کی پہلی جلد ۲۱ر شعبان المعظم ۱۳۶۹ھ کو مبیضہ ہو کر شائع ہوئی، اور اعلیٰ حضرت پر کام کرنے والوں کے لیے اولین ماخذ بنی۔ اسی کے متعدد ایڈیشن پاکستان سے ہندوستان تک شائع ہوئے۔

۱۳۸۲ھ میں ملک العلما کا وصال ہو گیا تو باقی ماندہ تین جلدیں ان کے صاحبزادہ محترم مختار الدین آرزو کی وساطت سے امین شریعت حضرت مفتی رفاقت حسین صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ علیہ کے صاحبزادہ گرامی حضرت مولانا محمود احمد صاحب اشرفی کو ملیں، اور ان کے پاس تقریباً بیس سال تک رہیں۔ لگ بھگ دس سال پہلے الجامعۃ الرضویہ پٹنہ کے بانی جناب سید ولی الدین صاحب رضوی مولانا موصوف سے تینوں جلدوں کے مسودے پٹنہ لے آئے اور مستقل کاتب رکھ کر مدرسین جامعہ کی نگرانی میں کتابت شروع کرادی۔ آدھی سے زیادہ کتابت ہو چکی تھی کہ جامعہ کے کسی معاملہ میں ولی الدین صاحب سے بعض مدرسین کو اختلاف ہو گیا، اور وہ حضرات ولی الدین دشمنی میں اصل کے ساتھ کتابت شدہ کاپیاں بھی مولانا محمود احمد صاحب اشرفی کو سپرد کر آئے، اور موصوف کو ولی الدین صاحب سے ناراض کر دیا۔

آج سے کوئی چار سال پہلے کی بات ہے کہ میں عزیزی مولانا امجد رضا کے توسط سے حضرت مولانا محمود احمد صاحب کی صدارت میں انھیں کے درِدولت کے قریب، دیوبندیوں سے ایک مناظرہ کے لیے بحیثیت مناظر حاضر ہوا۔ میرے ہمراہ جناب سید ولی الدین صاحب رضوی بھی تھے۔ دورانِ گفتگو حیات اعلیٰ حضرت کا تذکرہ آیا تو مولانا محمود صاحب نے فرمایا کہ میں نے تو اخلاص کے ساتھ تمام مخطوطہ جلدیں ولی الدین صاحب کے سپرد کردی تھیں، مگر الجامعة الرضویہ کے مدرسین ہی نے میرے متعلق ان کے جن خیالات کا انکشاف کیا، ان سے میرے جذبات واحساسات کو سخت صدمہ پہنچا۔

پھر موصوف نے ان مدرسین کے بقول، ولی الدین صاحب کے جن خیالات کا اظہار کیا، وہ واقعی ایسے تھے کہ ان سے کسی بھی شخص کا متاثر ہوجانا لازمی تھا۔ حالانکہ وہ سراسر غلط اور محض ولی الدین صاحب کی مخاصمت میں من گڑھت تھے۔

بہر حال! اب جبکہ ان کو صحیح حالات کا علم ہوا تو افسوس کرتے ہوئے میری نگرانی میں ولی الدین صاحب کے ذریعہ طباعت پر دوبارہ راضی ہوگئے۔ پھر کئی بار کی آمدورفت کے بعد دوسری جلد کا مخطوطہ عنایت فرمایا؛ اور تیسری اور چوتھی جلدوں کے مخطوطوں کے لیے آئندہ حاضر ہونے کا حکم دیا۔ ابھی میں اس مخطوطہ کا بالاستیعاب مطالعہ بھی نہ کر پایا تھا کہ خدا کی شان! ڈاکٹروں کے بقول مجھ پر پہلی مرتبہ دل کا دورہ پڑا؛ اور پٹنہ سے کلکتہ تک علاج میں کئی مہینے لگ گئے۔ اس کے بعد خدا خدا کرکے صحت یاب ہوکر پٹنہ پہنچا تو تیسری اور چوتھی جلدوں کے لیے آمدورفت شروع کی۔ اس طرح مسلسل تگ ودو کے بعد چوتھی جلد کا مخطوطہ اور تیسری جلد کے چند کتابت شدہ اوراق حاصل ہوئے۔ اسی دوران میں ادارۂ شرعیہ کی

خدمات سے مستعفی ہو کر گھر چلا گیا اور یہ کام پھر اک بار کھٹائی میں پڑ گیا۔

مگر خدا بھلا کرے ولی الدین صاحب رضوی کا کہ وہ حیات اعلیٰ حضرت کی خاطر مجھے بصد اصرار الجامعة الرضویہ لے آئے۔ یہاں آیا تو میں حیات اعلیٰ حضرت پر کام کے لالچ میں، لیکن چونکہ جامعہ کے مہتمم حضرت مولانا سید سراج اظہر صاحب رضوی بعض وجوہات کی بنا پر اہتمام سے علیٰحدہ ہو گئے تھے، جس کی وجہ سے جامعہ اچانک بحران کا شکار ہو گیا تھا، مجبوراً مجھے پہلے اس طرف توجہ دینی پڑی۔

پھر میری یہاں آمد کی خبر جیسے ہی مشتہر ہوئی، احباب کی سفارشات اور بزرگوں کے حکم ناموں کے ساتھ ملک کے مختلف گوشوں سے نو فارغ علم تربیت افتا کے لیے آنے شروع ہو گئے، اور چار و ناچار مجھے اس فریضے کی ذمہ داری لینی پڑی۔

میں گیسٹک (Gastritis) اور ہارنیا (Hernia) کے ساتھ دل (Heart) کا بھی مریض، اور کاموں کی کثرت کا یہ عالم کہ ایک طرف تو جامعہ کا مکمل انتظام و انصرام، دوسری طرف اونچے درجوں کی بعض کتابوں کا درس، اور تیسری طرف مشق افتا کے لیے آئے ہوئے علما کی تربیت۔ پھر بعض اہم استفتوں کے جوابات، اور ضروری موضوعات پر تصنیف و تالیف، نیز حسب ضرورت اسلام مخالف جماعتوں سے مناظرہ و مباحثہ مستزاد!

پھر بھی جب کبھی دم مارنے کی فرصت ہوتی، تیسری جلد کے لیے حضرت مولانا محمود احمد صاحب کے پاس دوڑا جاتا، مگر افسوس کہ ہزار دوڑ دھوپ کے باوجود تیسری جلد نہیں مل سکی۔ موصوف کے بقول شاید یہ جلد الجامعة الرضویہ کے

ان سابق مدرسین کے ہاتھوں خرد برد ہوگئی، جن سے جناب ولی الدین صاحب کا اختلاف ہوگیا تھا۔ واللہ تعالیٰ اعلم!

تیسری جلد سے مایوس ہوکر دوسری اور چوتھی جلد کو پہلی مطبوعہ جلد کے ساتھ ملاکر مطالعہ کیا تو واضح ہوا کہ کتاب موجودہ ترتیب کے ساتھ پرانے وقتوں میں چاہے جس قدر مفید رہی ہو، آج کے لحاظ سے ہرگز موزوں نہیں۔ پھر کتابت کی غلطیوں نے تو بے شمار مقامات پر مطلب ہی خبط کردیا ہے۔ اس لیے اسے خام مواد مان کر از سر نو ترتیب وتہذیب کی ضرورت ہے۔ یعنی کہیں کہیں سے دوسری جلد کے کچھ حصے چوتھی جلد میں۔ چوتھی جلد کے کچھ حصے دوسری جلد میں۔ اور ان دونوں کے کچھ حصے پہلی جلد میں۔ اسی طرح پہلی جلد کے کچھ حصے دوسری اور چوتھی جلد میں لائے جائیں، بلکہ خود ایک ہی جلد کے کچھ حصوں میں بھی تقدیم وتاخیر کی جائے، مکررات حذف کیے جائیں اور اغلاط کی درستگی ہو، نیز پیرابندی کی جائے، ڈلیش اور کامے لگائے جائیں۔

لہٰذا سب سے پہلے حضرت مولانا محمود صاحب موصوف کے مشورے اور محبّ گرامی حضرت مولانا محمد عبدالمبین نعمانی مدظلہ العالی کی معاونت سے سوانح حیات کا ایک ذہنی خاکہ صفحہ قرطاس پہ اتارا، اور اس خاکہ کو سامنے رکھ کر پھر سے تینوں جلدوں کا مطالعہ شروع کیا۔ اب جس جلد میں بھی جو بات جس عنوان کی ملی، وہاں نشاندہی کر کے خاکہ میں بقید صفحہ و سطر بطور اشاریہ لکھ لیا۔ ساتھ ہی پیرابندی کی، ڈلیش، کامے اور حوض کے نشانات لگائے۔ کہیں کہیں حواشی کا اضافہ کیا؛ اور اپنی دانست میں اغلاط درست کیے، جس کی ایک جھلک آپ آگے ملاحظہ فرمائیں گے۔

اس طرح جب ترتیب کا کام مکمل ہوا تو ضرورت ہوئی کہ کتاب کی تینوں جلدیں خاکہ کے مطابق نقل کر کے کاتب کو سپرد کی جائیں، مگر یہ مجھ جیسے عدیم الفرصت کے لیے ممکن نہیں تھا۔

بریلی شریف حاضری کے دوران گرامی قدر ڈاکٹر عبدالنعیم عزیزی سے اس کا تذکرہ آیا تو انھوں نے یہ ترکیب بتائی کہ پوری کتاب نقل کرنے کی بجائے اس کے جتنے حصے کو جہاں لے جانا ہو، تراش کر وہاں چسپاں کر دیا جائے۔ مجھے یہ ترکیب پسند آئی اور میں نے اس کے لیے انہی کو دعوت دی۔ وہ وقفے وقفے سے دو تین بار پٹنہ تشریف لائے اور خود یہ فریضہ انجام دیا۔ اس کے بعد کتاب انہی کی نگرانی میں کتابت کے لیے مشہور خطاط جناب زرق قادری الماسی کے سپرد ہوئی۔ ابھی تقریباً ساٹھ صفحات ہی کی کتابت ہو پائی تھی کہ داعی اجل کی طرف سے بلاوا آیا، اور زرق صاحب دل کے ایک دورے میں اچانک دنیا چھوڑ گئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون! اس کتابت کا بھی یہ عالم تھا کہ کہیں تو ترتیب جدید تھی اور کہیں وہی ترتیب قدیم۔ وجہ یہ کہ دوسرے مقامات کے تراشے جو چسپاں کیے گئے تھے وہ جگہ جگہ سے الگ ہو گئے تھے۔

اسی دوران میں (Cervical Spondelytis) کا شکار ہو گیا، مسلسل علاج اور (Neck Color) کے استعمال سے کام کے لائق ہوا تو (Sciatica) میں مبتلا ہو گیا جس سے چلنا پھرنا تو ایک طرف، اٹھنا بیٹھنا تک دشوار ہو گیا۔ اس کے لیے بھی دوا اور انجکشن کے ساتھ (Waift Belt) کا سہارا لینا پڑا، جس کے بعد کچھ تو افاقہ ہوا اور کچھ یہ کہ

رنج سے خوگر ہوا انساں تو مٹ جاتا ہے رنج
مشکلیں مجھ پر پڑیں اتنی کہ آساں ہوگئیں

اکتوبر ۱۹۹۹ء کو عرس قاسمی میں مارہرہ مقدسہ کی حاضری ہوئی تو وہاں دوسرے احباب کے ساتھ عالیجناب صاحبزادہ وجاہت رسول صاحب مدیر اعلیٰ ماہنامہ معارف رضا کراچی' سے بھی حیات اعلیٰ حضرت کا ذکر آیا۔ انھوں نے اصرار کے ساتھ فرمایا کہ کاتب سے کتابت کی بجائے کمپیوٹرائزڈ کیلی گرافی (Computerised Calligraphy) ہو۔ دوسرے احباب نے بھی ان کی موافقت کی۔ مگر چسپاں کردہ تراشے جدا ہو جانے سے پھر وہی دشواری تھی کہ یا تو پوری کتاب نئی ترتیب سے نقل کی جائے، جس کا میں متحمل نہیں تھا یا پھر تراشے دوبارہ چسپاں کیے جائیں، اور مسودہ کسی کمپیوٹر سینٹر کے حوالے کیا جائے، جس کے لیے میں بعض وجوہ سے تیار نہ تھا۔ اس لیے فیصلہ کیا کہ جامعہ میں کمپیوٹر خرید کر اپنی موجودگی ہی میں یہ کام کراؤں۔ اگر چہ جامعہ کی مالی پوزیشن اس کی اجازت نہیں دیتی تھی پھر بھی کسی نہ کسی طرح کمپیوٹر خرید لیا گیا، اور حضرت مولانا محمد عبد المبین صاحب نعمانی کی وساطت سے کمپوزنگ کے لیے مولانا محمد افروز القادری چریا کوٹی کی خدمات حاصل کیں۔ موصوف نے بڑی محنت وجاں فشانی سے یہ فریضہ انجام دیا۔ مولانا نے میرے ساتھ جتنی محنت کی ہے شاید ہی کوئی کمپوزیٹر اتنی زحمت برداشت کرتا۔ اس طرح تقریباً ایک سال کی مدت میں کمپوزنگ کی تکمیل ہوئی۔

**اغلاط کی تصحیح** :- غیر مطبوعہ جلدوں کو مسودے سے نقل کرنے کی خدمت ملک العلماء نے جامعہ لطیفیہ بحرالعلوم کٹیہار میں شرح جامی پڑھنے والے دو شاگردوں سے لی تھی۔ استاذی حضرت خواجہ مظفر حسین صاحب مدظلہ العالی اور حضرت مولانا عبد الرشید صاحب رشیدی۔ حضرت خواجہ صاحب کے بقول مبیضہ کرتے وقت مسودہ کے جو الفاظ ان لوگوں کی سمجھ میں نہیں آتے تھے، وہ حضرات ملک العلما کی ڈانٹ سے بچنے کے لیے اپنے طور پر ہو بہو نقل کر دیتے یا پھر اس کو چھوڑ کر آگے بڑھ جاتے تھے۔ کہیں کوئی سطر چھوٹ جاتی تو اسے حاشیہ میں یا بین السطور لکھتے بھی نہیں تھے، اور مکرر ہو جاتی تو قلم زد بھی نہیں کرتے تھے۔ غیر مطبوعہ جلدوں میں اس طرح کے مقامات تو قارئین کی نگاہ میں نہیں، مطبوعہ حصہ جو پاکستان سے یہاں تک مختلف مطابع سے شائع ہوتا رہا ہے، اس کے تمام ایڈیشنوں میں قدر مشترک کے طور پر جو غلطیاں موجود ہیں ان کی چند مثالیں بطور نمونہ مشتے از خروارے ملاحظہ فرمائیے۔

1 صفحہ ۱۴۴ تا ۱۴۶ میں حضرت مولانا اسماعیل علیہ الرحمۃ کے وصال کی تاریخ پر مشتمل مادے اور اشعار یوں مطبوع ہیں :-

نہیں ہوتا مگر جس زمانہ میں پڑھتا ہوں واقعی اکسیری و تسخیری اثر آنکھوں سے مشاہدہ کرتا ہوں۔
حسنِ اتفاق سے اس وقت میرے پیش نظر رسالہ مبارکہ لواقح النجوم مصنفہ حضرت سیدی شیخ
اکبر محی الدین بن العربی قدس سرہ العزیز ہے جو مطبع گلزار حسنی بمبئی میں حضرت مولانا مولوی
محمد اسمٰعیل صاحب قادری نقشبندی کی سعی سے چھپا ہے۔ مگر عجیب اتفاق کہ یہ کتاب پوری
چھپنے نہ پائی تھی کہ حضرت مولانا موصوف کا وصال ہو گیا اس لئے اخیر کتاب میں ان کی تاریخ
وصال مستخرجہ اعلیحضرت قدس سرہ شامل کر دی گئی ہے جس کے ہر ہر مصرعہ سے تاریخ وفات
نکلتی ہے میں اس جگہ اوس پوری عبارت کو نقل کر دینا مناسب سمجھتا ہوں۔

تواریخ وصال حضرت عظیم البرکۃ عمدۃ الکاملین زبدۃ الواصلین العارف
الجلیل مولانا المولوی محمد اسمٰعیل القادری النقشبندی الشاذلی علیہ
رحمۃ اللہ العلی از افادات امام البلغا مقدام الفصحا تاج الفقہاء المحدثین
سراج العلماء المحققین فاضل عظیم الشان جناب مولانا مولوی محمد احمد
رضا خان صاحب بریلوی دام فیضہ الصوری والمعنوی بسم اللہ الرحمٰن الرحیم
حمد اللہ وصلاۃ علی محمد الحکیم ١٣١٧ ۔ رقعۃ التاقیت ١٣١٧ ۔ عام مفاتح العلم الثبت ١٣١٧ الفاضل
الکامل المحسن الجلیل ١٣١٧ ۔ الرضی الاجل اسمٰعیل ١٣١٧ ۔ مہاتمہ الحل شاذلی الحسب ١٣١٧
قادری القدر الاجل الرتب ١٣١٧ ۔ اتاہ الوعد علیہ احسانہ الجسیم ١٣١٧ ۔ والسق اسمٰعیل بجدہ ابراہیم ١٣١٧

لاسمٰعیل اسمٰعیل سنہ ١٣ ۔ رحامی حالہ من کل فتنہ ١٣
سمٰعیل ... جیل ونہایتی ١٣ ۔ ارادح کل منی عن فطنتہ ١٣
لاسمٰعیل اسمٰعیل حیق ١٣ ۔ اتاک الحق نکب کل محنتہ ١٣
لاسمٰعیل منا ... من شاہ ١٣ ۔ دعاء بمکرمۃ ومنتہ ١٣
الا دیکمی انقال سعید ١٣ ۔ اینقسم زجو نفس حصنتہ ١٣
ورواح نرداح من آنف لیتی ١٣ ۔ کمزنۃ انجلی منہا من مزنتہ ١٣
سناو ودنجدیات نجیبا ١٣ ۔ وفطر دہنہ وتمیز وجنتہ ١٣
مزید لی حنان حنان عفو ١٣ ۔ لانوار وضی وسرتہ ١٣

بحث به ملئكه احزه     باجنحة كمصب مرغنه
فان أسئل لاسمعيل منهم     احب ثقه بنطحله انه
لاسما هى لاسمعيل هيها     هلاه هجانة دخلاه مجنة
فنحن بمنه دهبات يمنه     نكون من اهل الجنة فى جنة
الهى انطنا حسن الرضا     دانل غداة دصف لاول يمنه

## تاريخ اخر

هدمت شرطيها ام ظل وجلت     ببطن بطين الخلال اقلت
فمالى ادى بالليل طولا كانها     برام تردم الجفرا دنيه حلت
انكسها انتباع هلال مغرب     لم يبقا فى اسيرام هى ضلت
امشرقة كانت مغرقة الكلال     مكللة فيها النراطر كملت
ارجعا ولا تلا ديرام دارمعهد     بصحيا فما العمياء اباك علت
بلى ليل ذى هم طويل وهيما     هموم على اهلى مها ثم جلت
ولا عزوان ضلت فان طريقة     فلى كالتى فى دجيمنا بل هى التى
يقاطم صفر نفساه وقد الالف     فما بيس بط دالجيه ظلماملت
الا كل رزء فى دنياك منتد     دكل محاق مسفر عن اهلة
السوشران الله يزجى سحابة     فتسيل حجبا اذ حوت اذ تجلت
وتنزهوام السرا هارت اذ انشت     تدلت قولت اذ علت اذ تعلت
سوى الموت بل عن كل مرء خليفه     ولا خلف من فقد عمر اجسله
شمل عبيد الله حلت بجليلة     دشمليل اسمعيل بالترملت
فنحن نجد قوم غيب ونتنظر     ترجى دتخشى من شرح راضلت
منهوا نجومنا خلف لم يكن بيننا     قراء ولا عين بورنانات
وذا خيرما نرجوه من كلهما     لخالص دين الله من دون بمحة
تما بجهدى الله ان شاء موصل     منابر من نور يمغيط حبلة

وموشد ناان من حوض نبينا    ومسكرمنا الانى باكرم ملة

هنا بانحيا بالحميا لقينا    محيا حبيب فى حميا خضلة

تحتى الله فى جناته جم شملنا    وبوانا فى روضة مخضلة

فتمن به منه الىه له فات    بمن فمل بحر لغيض ببلة

حبا الله اسمعيل فضلا ورحمة    واكرم مثواه بمنزل خلة

فلم يك فيما جاء نا يقتدى ولا    يجد سوى فى خلة اى خلة

صيانة دين او اهانة بدعة    ابانة حق او اعانة خلة

لنوال مرشد او نشكال مرية    نزال منازل او نضال مضلة

يرد الردى بالردع عن حجة الهدى    يرى من كلامى جمله بجملة

وعين الرضا عن كل عيب كليلة    فان يك لم تنظر فان ترغلت

ولكن عين السخط تبدى المساويا    لمن دخل ابيات بمختل جملة

حياة مراقى عن طبعا بسعيه    فحياه حى لا يموت بمهلة

مضى دهر تواق الى الامن والعلى    فنال العلى والامن فيما محلة

فغسله صوب الصواب بهلة    وكفنه ثوب الثواب بحلة

ومشد وشذ الشاذ ليه حنطه    ورفعة قدر القادرية صلت

ينمق فى تاريخ رحلته الرضا    سحائب فيه السفر مثواك بلت

باد فى نعال فترى افضل منزل    واشرف نزل جنة دفن قلة

وفتك مراق اللطيف كل كريمة    سقتك سراق الروائح طلة

ومنهمرات السحب من صلواته    على المصطفى والصحب حلت بهلة

تدايم مدااماتنا ملا لعبيده    وابعد عنهم لو ند لم يقلت

وارض الرضا ان لم يصب بل فطل    ندى منك لى كالابية المتهلة

الهى اليك بالحبيب توسل    به فاغفر للمرء ذنبى وزلتى

حضرت مولانا نقی علی خاں صاحب اپنے والد ماجد رحمۃ اللہ علیہ کے مختصر حالات رسالہ

جب کہ میرے خیال میں اس طرح ہونا چاہیے۔

بسم اللّٰہ الرحمٰن الرحیم حمدا له وصلاة علی محمد الحکیم

[۱۳۱۷ھ] رقعة التاقیت [۱۳۱۷ھ] عام وفاة العلیم الثبت [۱۳۱۷ھ]

الفاضل الکامل الحسن الجلیل[۱۳۱۷ھ] الرضی الاجل اسمٰعیل

[۱۳۱۷ھ] مهایمی الحل شاذلی الحسب [۱۳۱۷ھ] قادری القدر اجل

الرتب[۱۳۱۷ھ] افاض الودود علیه احسانه الجسیم [۱۳۱۷ھ] وألسق

اسمٰعیل بخدمة ابرٰهیم [۱۳۱۷ھ] ..............................

أ اسمٰعیل اسمٰعیلَ سُنَّه　　أحَامِیَ حَالِه مِنْ کُلِّ فِتْنَه [۱۳۱۷ھ]

أاسمٰعیل اسمٰعیل صدق　　أرَادَعَ کُلِّ مَیْنٍ عیْنَ فِطْنَه [۱۳۱۷ھ]

أاسمٰعیل اسمٰعیلُ حقٌ　　اَتَاکَ الْحَقُّ نَکْبَ کُلِّ مِحْنَه [۱۳۱۷ھ]

لِاسمٰعیل عِنْدَ اللّٰهِ اِنْشَا　　ءُ مَوْعِدَةٌ بِمَکْرُمَةٍ وَ مِنَّه [۱۳۱۷ھ]

اَلَا لَا یُبْکَیَنَّ قَفُلُ سَعْدٍ　　أیُنْقَمُ رَجْعُ نَفْسٍ مُّطْمَئِنَّه [۱۳۱۷ھ]

رَوَاحُ الرُّوْحِ مِنْ کَنَفٍ لِسُنِّیٍّ　　کَمُزْنَةٍ اِنْجَلیٰ مِنْهَا ابْنُ مُزْنَه [۱۳۱۷ھ]

سَنَاهُ وَ نَفْعُهُ بَاقٍ بَهِیًّا　　فَقَطْرُ دُجْنِهٖ وَقَیْرُ دُجْنَه [۱۳۱۷ھ]

یُزَفُّ اِلیٰ جِنَانٍ حَنَانٍ عَفْوٍ　　لِاَنْوَارٍ وَّ أطْیَارٍ مُّرِنَّه [۱۳۱۷ھ]

یَحُفُّ بِهٖ مَلٰیکَةٌ أعِزَّهْ　　بِأجْنِحَةٍ کَسُحُبٍ مُرْثَعِنَّه [۱۳۱۷ھ]

وَاِنْ اُسْئَلْ أاسْمٰعیلُ مِنْهُمْ　　اُجِبْ ثِقَةً بِنَوْلِ اللّٰه اِنَّه [۱۳۱۷ھ]

لِاسْمَاعِیٍّ لِاسْمَاعِیلَ مَدْهاً　　خَلَاهُ هَجَانَةٌ وَّخَلَاهُ هُجْنَه [۱۳۱۷ھ]

فَنَحْنُ بِمَنِّهٖ وَهِبَاتِ یُمْنِهٖ　　نَکُوْنُ مِنْ أهْلِ یُمْنِهٖ اِنْ یَّمُنَّه [۱۳۱۷ھ]

اِلٰهِ أعْطِنَا حُسْنَ الرِّضَاءِ　　وَاَوَّلَ غَدَاةٍ وَهْفِ الْاَوَّلِ یُمْنَه [۱۳۱۷ھ]

[۱۳۱۷ھ]

# تاریخ آخر

عَدَتْ أُمُّ ظِلٌّ شَوْطَهَا اَمْ اَظَلَّتِ ❖ بِبَطْنِ بَطِيْنِ وَالظِّلَالَ أقلّت
فَمَالِى أرَىٰ بِا لَيْلِ طُوْلًا كَأَنَّهَا ❖ بَرَامٌ تَرُوْمُ الْجُفْرَ أَوْفِيهِ حَلَّت
اَنْكَسَهَا أتباعُ عَالِ مُغَرَّبِ ❖ لِرَبَّتِهَافِى السَّيْرِأَمْ هِىَ ضَلَّت
أمُشْرِقَةٌ كَانَتْ مُشْرِقَةَ الْكَلَلْ ❖ مُكَلَّلَةٌ فِيهَا النَّوَاظِرُ كَلَّت
ارْجِعَا وَلَاتَكْوِيْرَ أَمْ دَارُ مَعْهَدٍ ❖ بِصَهْبَاقَبَالصهباء ايا كَ عَلَّت
بَلَىٰ لَيْلُ ذِىْ هَمٌّ طَوِيْلٌ سِيَّمَا ❖ هُمُوْمٍ عَلَىٰ أَهْلِى مَهَائِمَ جَلَّت
وَلَا غَرْوَ اِنْ ضَلَّتْ فَاِنَّ طَرِيْقَةً ❖ تَلَىٰ كَالَّتِى فِى وَجْهِهَا بَلْ هِىَ الَّتِى
يُقَاطِرُ صِفْرٌ نَفْسَهُ وَكَذَا الْاَلِفُ ❖ فَمَا بَيْنَ بَطُ وَالْجِيْمِ ظُلْمٌ اَضَلَّت
اَلَاكُلُّ رُزْءٍ فِى دُنْيَاكَ مُنْتَهٍ ❖ وَكُلُّ مِحَاقٍ مُسْفِرٌ عَنْ أَهِلَّةٍ
أَلَمْ تَرَ أَنَّ اللّٰهَ يُزْجِىْ سَحَابَةً ❖ فَتُسِيْلُ حجما اذحوت اذتَجَلَّت
وتزهر ام الزاهرات اذا ثنت ❖ تدلت تولت اذعلت اذتعلت
سِوَى الْمَوْتِ بل عن كلّ موت خَلِيْفَةٌ ❖ وَلَاخَلَفَ عَنْ فَقْدِ غُرٌّ أجِلَّةٍ
شِمَالُ عُبَيْدِ اللّٰهِ جَلَّتْ جَلِيْلَةً ❖ وَشَمْلِيْلُ اِسْمٰعِيلَ بِالتُّلو صَلَّت
قَضَىٰ بخيد قوم نحب وننتظر ❖ ترجى وتخشى من شرور اضلت
مَضَوْوَبَقِيْنَا خَلْفَ لَمْ يَكُ بيننا ❖ تَرَاءٍ وَلَاعَيْنٌ بِرُوْيَا تَسَلَّت
وذَات خَيْرُ ما نرجُوه اِنْ كا ن وُكُنَا ❖ لِخَالِص دِيْنِ اللّٰهِ من دونِ عِلَّةٍ
تَحَابُبُهُمْ فِى اللّٰهِ اِنْ شَاءَ مُوْصِلٌ ❖ مَنَابِرَ من نور بِمَغْبِطِ جِلَّةٍ
وَمَوْعِدُنَا اِنْ مُنْ حَوْضُ نَبِيِّنَا ❖ وَمُكْرِمِنَا الْاَتِى بِأَكْرَمِ مِلَّةٍ
هنابالمحيا والحميا لقينا ❖ مخيا حبيب فى حميا خضلة
قَضَى اللّٰهُ فِى جَنَّاتِهِ جَمْعَ شَمْلِنَا ❖ وَبَوَّ أنا فِى رَوْضَةٍ مُخْضَلَّةٍ

فنحنُ بِهِ منه الیه له فَانٍ ❖ یَمُنُّ فهل بَحرٌ یغیضُ ببلّة

حبَا اللّٰهُ اسماعیلَ فَضلاً ورحمةً ❖ وَاکرَم مَثواهُ بِمَنزلِ خُلَّة

فلَمْ یَکُ فیما جاء نا یغتدی وَلاَ ❖ یَرُوحُ سوٰی فی خَلّة اَیَّ خَلّة

صِیَانَةِ دینٍ أَوْاِهانَةِ بِدْعةٍ ❖ اِبَانَةِ حَقٍ أَوْ اعانةِ خُلَّة

نَوَالُ مُریدٍ أَوْ نکَالُ مَ[illegible] ❖ نزا[illegible]، مُزلٍ أَوْنضَالُ مُضلّة

یَرُدُّ الرَّدیٰ بِالرَّدعِ عن هُوّة الهَویٰ ❖ یری من کلامی جُملةً بمَجلّة

وَعَینُ الرِّضا عن کل عَیب کَلیلةٌ ❖ فَان یُکُ لَمْ تَنظُرْ وَان ترغلت

وَلکنْ عینُ السُّخطِ تُبدِیْ المَسَاوِیَا ❖ کَمَنْ نخلَ البُستَانَ مُجتلٌ جلّة

حَیَاةُ مَوَاتِی حَیٌ طَبعاً بسعیه ❖ فَحَیَّاهُ حَیٌّ لَایَمُوتُ بهلّة

مَضیٰ وَهُوَ توَّاقٌ اِلیٰ الأمنِ وَالعُلیٰ ❖ فَنَالَ العُلیٰ وَالأَمنَ فِیمَا مَحلَّة

وَغسَّلَه صَوبُ الصَّوابِ بِهلّة ❖ وَکَفَّنَه ثَوبُ الثَّوابِ بِحُلّة

وَشذْوُ شُذُوذِ الشَّاذلیّةِ حَنَّطه ❖ وَرِفعَةُ قَدرِ القَادرِیَّةِ صَلّت

یُنَمِّقُ فی تَارِیخِ رِحلَتِهِ الرِّضَا ❖ سَحَائِبُ مَیحِ السُّفحِ مَثْوَاکَ بَلّت
[۱۳۱۷ھ]

بأوفَی نَوَالٍ فَوزُ أفضَلِ مَنزلٍ ❖ وَأشرَفِ نُزلٍ حوزُ أوفَقِ تلّة
[۱۳۱۷ھ] [۱۳۱۷ھ]

وَقَتکَ مَرَاقِی اللُّطفِ کُلَّ کَرِیهَةٍ ❖ سَقَتکَ سَوَاقِیَ الرَّأفِ أَرجَ طَلّة
س[۱۳۱۷ھ] [۱۳۱۷ھ]

وَمُنْهَمِرَاتُ السُّحْبِ مِنْ صَلَوَاتِه ❖ علَی المُصطَفیٰ وَالصَّحبِ هَلَّتْ بهلّة

تُدِیمُ مُدَاماً شَامِلاً لِعَبِیدِهِ ❖ وَأَبعَدُهُمْ لَوْ نَدَّ لَمْ یَتَفَلَّت

وَأَرضِ الرِّضَا اِنْ لَمْ یُصِبْ وَابِلٌ فَطَلٌ ❖ نَدیٰ مُنکَ لِی کَالدِّیمَةِ المُستَهِلَّة

اِلٰهِی اِلَیکَ بِالحَبِیبِ تَوَسُّلِی ❖ بِه فَاغفِرِ اللّٰهُمَّ ذَنبِی وَزَلَّتِی

❷ صفحہ ۲۵۴، ۲۵۵ میں مندرج مکتوب (۱۰) کے اندر وقت عصر کے استخراج کا طریقہ بتانے کے بعد مثال کی تحریر یوں مطبوع ہے:-

مثال۱ وقت عصر حنفی می خواہم در بریلی آں روز مفروض را کہ تقویم شمس وقت آغاز راس الاسد باشد۔

(۱) وقت تقریبش تو سط در لمنک تقویم نزدیک راس الاسد ۲۴ جولائی ست تفاضل میل شمسی ۲۳ و ۲۴ جولائی در لمنک ۲۲ ۲.۱۵ / ۱۲ ۲.۰۳ اور ابراکت بخشیدیم حاصل آں مح ادرا در وسط زدیم حاصل ت ھوکا جوں ۹ ۱۲ اتیل متناقص ست یعنی میل ۲۴ جولائی از میل ۲۳ کمتر ست این حاصل از میل راس الاسد کہ در جدول برآوردہ الخ

جب کہ اسے یوں ہونا چاہیے:-

مثالہ وقت عصر حنفی می خواہم در بریلی آں روز مفروض را کہ تقویم شمس وقت آغاز رأس الاسد باشد۔

[۱] وقت تقریبش ءمط (۴۹-۴) در المنک تقویم نزدیک راس الاسد ۲۴ر جولائی ست تفاضل میل شمسی ۲۳و۲۴ جولائی در المنک ۲۲-۱۵-۲۰

۱۳-۰۳-۲۰

۰۹-۱۲-۰

اورا بر کد (۰۰-۰۰-۲۴) بخشیدیم حاصل ل کج (۲۳-۳۰) اورا در ء مط (۴۹-۴) زدیم حاصل ب کو کا (۲۱-۲۶-۲) چون میل متناقص ست یعنی میل ۲۴ر جولائی از میل ۲۳ کمتر ست۔ ایں حاصل از میل رأس الاسد کہ در جدول برآوردہ ایم ك ط لج نر (۵۷-۳۳-۹-۲۰) است، کاستیم۔ باقی ك ر رلو (۳۶-۷-۷-۲۰) بلکہ ك رح (۸-۷-۲۰) کہ میل نصف النہار حقیقی آں روز ست۔

[۲] چوں میل وعرض ہر دو شمالی ست۔ میل از کح کا (۰۰-۲۱-۲۸) کاستیم۔ باقی ح یج نب (۵۲-۱۳-۸) نیم قطر آں روز کہ یہ مو (۴۶-۱۵-۰۰) باشد از وکاستیم۔ باقی ر نح و (۰۶-۵۸-۷) تحویلش بہ بعد سمتی مرئی ر نرنط (۵۹-۵۷-۷)۔

[۳] رنرنط (۵۹-۵۷-۷) از جدول ظل اول اصلی ظل گرفتیم۔ برص ۳۰۹ بازائے رنر (۵۷-۷) ۱۳۹۶۵۱۰ء ۰ یافتیم۔ وتفاضلش باظل رنح (۵۸-۷) ۲۹۶۶۔ پس بہ تعدیل ظل مطلوب ۱۳۹۹۴۲۷ء ۰ دومرفوع

فزودیم۔ظل عصر ۲٫۱۳۹۹۴۲۷۔

[۴]س این سایہ را در ہمیں جدول مقوس کردیم برص ۳۱۷ /بازائے سدنر (۰۰-۵۷-۶۴) یا قیم ۲٫۱۳۹۶۳۰۱۔تفاضل مطلوب ۳۱۴۶ و تفاضل جدولی کہ کافران نوشتہ اند ۱۶۲۳۶ پس مطلوب را در ۶۰ زدہ بر تفاضل جدولی بخشیدیم۔وحاصل قسمت را بر سد نر (۰۰-۵۷-۶۴) فزدویم شد قوس ۶۳ ء۱۱-۵۷-۶۴ یعنی سد نریالح (۳۸-۱۱-۵۷-۶۴) تحویلش بہ بعد سمتی حقیقی سدنط ہ کا (۲۱-۰۵-۵۹-۶۴) × نیم قطر یہ مو یہ (۱۴-۴۶-۱۵-۰۰)=سہ ید نب رفعاً (۵۲-۱۴-۶۵)۔

[۵] بوجہ اتفاق جہت کح کا (۲۱-۲۸)- ک ط لد (۳۴-۰۹-۲۰)=ح یا کو (۲۶-۱۱-۸)+سہ ید نب (۵۲-۱۴-۶۵)=عج کویح (۱۸-۲۶-۴۳) نصفہ لو مج ط (۰۹-۴۳-۳۶) جیبہ ۹٫۷۷۶۲۲۳۷۔باز سہ ید نب (۵۲-۱۴-۶۵)- لو مج ط (۰۹-۴۳-۳۶)=کح لامج (۴۳-۳۱-۲۸) جیبش ۹٫۶۷۸۹۱۲۲ مجموعہ دو قاطع میل راس الاسد وعرض بریلی۔۱۰٫۰۸۲۹۴۲۱،مجموعہ اربعہ ۳۸ ۴۷۸۱ ۵ ء ۱۹ بازائے ء مح (۴۸-۴) ۹٫۵۳۸۴۳۸۰ ء باقی ماند

۴۰×۱۰=۴۰۰٫۰۰ ۲÷۴۳۴ ــــــ ۰٫۹۲)۴۰۰٫۰۰(۴۳۴

۳۹۰۶
۹۴۰
۸۶۸
۷۲

پس وقت ء مح ھا نہ (۵۵-۰۰-۴۸-۴) وبالرفع ء مح ا (۰۱-۴۸-۴) کہ ا ت تخمینی ما بقدر ۵۹ تفاوت دارد۔

یا بروجہ دوم ۱۹٫۵۳۸۴۷۸۱ را نصف ۹٫۷۶۹۲۳۹۱ تقویس او کنیم بازاۂ اولو

ھاھا (۰۰-۰۰-۳۶) ۹٫۷۶۲۹۱۸۷ باقی ماند ۲۰۴×۶۰=۱۲۲۴۰÷۱۷۳۸

۷) ۱۲۲۴۰ (۱۷۳۸

۱۲۱۶۶

۷۴

پس قوس لو ھار (۰۷-۰۰-۳۶)×ح (۸)=ء مح ھانو (۵۶-۰۰-۴۸-۴) کہ

بالرفع ا، ہماں ء مح ا شود۔

بایں طریق درجات تامہ را اوقات بر آرند و روز حاجت را تعدیل مابین السطرین

کنند۔

③ صفحہ ۲۶۲ تا ۲۶۴ میں مکتوب نمبر (۱۱) کے اندر زائچہ نکالنے کے طریقے کا بیان یوں مطبوع ہے:-

۲۶۲

(۱۱)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

ولدی الاعز جعلک اللہ تعالیٰ کاسمک ظفر الدین۔ آمین

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ عبارات تفاسیر آئیں ماسبق بھی ورق پر جمل وحجاۃ لیں یہاں بھی یہ روح المعانی کیا ہے یہ الوسی بغدادی کون ہے بظاہر کوئی نیا شخص ہے اور آزادی زمانہ کی ہوا کھائے ہوئے ہے مصنف کا ترجمہ یا کتاب کا سال تصنیف لکھا ہو تو اطلاع دیجیے مدارک کا کوئی حاشیہ ہو تو اس کی عبارت کی زیادہ ضرورت ہے۔

رئیسہ خاتون کے عدد ۲۴۳ ہیں کہ کتابت میں (و ای) ہیں ہمزہ کے لیے کوئی عدد نہیں نہ اس کے عدد کبھی لیے جائیں اگر مرکز یعنی (و ای) پر ہے تو اس مرکز کے عدد لیں گے جیسے راس روس رئیس میں ا۔ ۶۔ ۱۰ اور نہ کچھ نہیں جیسے علماء۔ نساء۔ خبء۔ تیء۔ جزء میرے خیال میں دلارام خاتون ۱۲۴۲ آیا تھا اوسی زمانہ میں مگر کچھ پسند نہ تھا لہٰذا آپ کو نہ لکھا۔

طالع وہ نقطہ فلک البروج ہے جو کسی وقت مطلوب میں جانب شرقی افق حقیقی بلدی پر ہو یہی زائچہ ولادت میں لیا جاتا ہے اور یہی زائچہ سال میں بھی۔ یہی جملہ اعمال میں۔ نہ یہ معنی کہ وہ برج طالع فی الحال یا الی الاستقبال جس میں وقت مطلوب کوئی سیارہ ہو ہرگز ہیأت زیج تقویم تکسیر جفر وغیرہا کسی علم یا کسی ذی علم کی اصطلاح نہیں۔ یوں ہر شخص کو اختیار ہے کہ اپنی اصطلاح جو چاہے مقرر کرے مگر وہ اسی تک محدود رہے گی۔ کسی علم یا فن میں ملحوظ نہیں ہو سکتی۔ طالع اگرچہ غیر متجزی ہے جیسا کہ اوس کی تعریف سے ظاہر ہوا مگر اہل تقویم و من معہم اوس سے وہ درجہ مراد لیتے ہیں جو وقت مطلوب افق شرقی بلدی پر ہو اس کا باعث یہ ہے کہ اون کے نزدیک احکام زائچہ متبدل نہیں ہوتے جب تک درجہ طالع وہی رہے اور اس میں تین چار منٹ تک کی غلطی کا تحمل بھی ہے کہ منٹ سکنڈ سے صحیح وقت ولادت معلوم ہونا دشوار ہے بہر حال ایک میں چار منٹ کی تقریب کے اندازے تک ہے۔

جو نقطہ ولادت خاص جائے ولادت کی افق مشرقی پر ہو اوس درجہ کو طالع کہتے ہیں پھر
حسب قواعد مقررہ اوس سے مراکز دیگر بیوت معلوم کرتے ہیں پھر تسویۃ البیوت کے
تین قاعدوں سے رجنھیں بحسب مرکز طالع فلک البروج یا معدل النہار یا اول السموت
کے بارہ حصے مساوی کیے جاتے ہیں اور فقیر کے نزدیک بحسب دلائل مختار تقسیم اول السموت
ہے) بیوت دوازدہ گانہ کے مبادی و مقاطع معلوم کرکے زائچہ ولادت درست کرتے
ہیں اب وقت مطلوب پر جو کچھ تقویم سیارات سبعہ و راس و ذنب ہو استخراج کرکے
ہر ایک کو ان کے بیت میں رکھتے ہیں اس کے بعد استخراج سہام ہے جن میں سہم السعادہ
وسہم الغیب ضروری سمجھے جاتے ہیں اوس کے بعد احکام کہنے کا وقت آتا ہے جو محض
مہمل و جزاف ہے قل لا یعلم من فی السموت والارض الغیب الا اللہ آپ کی خوشی
کے لیے استخراج طالع و مراکز بیوت و تسویۃ البیوت کرکے میں بھیج سکتا ہوں ان شاء اللہ
تعالیٰ مگر وقت ولادت کا دقیقہ ساعت اور موضع ولادت کے طول عرض کا علم ضروری
ہے اس سے اطلاع دیجیے اور جب تک آپ تقویم کواکب سبعہ اس وقت خاص
کے لیے استخراج کرکے مجھے بھیجا کیجیے کہ اوس کی جانچ کرلوں تقویمات نکالنے کے
متعدد برہانی طریقے میرے رسالہ مسفر المطالع فی تقویم الطالع میں ہیں سہل ترین
طریقہ یہ ہے کہ (۱) المنک میں ہر مہینہ کے صفحہ دوم خانہ اول سے اوس تاریخ آفتاب
کی تقویم اور خانہ سوم سے اوس کا لوگارثم بعد ادھرتے پھر ختم جداول سال لنفیرنس کے
بعد جو خمسہ متحیرہ کی جدولیں دیتا ہے (المنک حال میں صفحہ ۱۲۶ سے جداول عطارد ہے
صفحہ ۱۵۲ سے جداول زہرہ و کذا) اوس میں تاریخ مطلوب تین اخیر خانوں سے طول مرکزیت
شمس و عرض کوکب مرکزیت شمس و لوگارثم بعد کوکب ہو اٹھائیے یہ اسی ترتیب پر لکھے
ہیں پھر تقویم شمس پر ۶ برج بڑھا کر تقویم کوکب مرکزیت شمس سے تفریق کیجیے باقی کا نام
زاویۃ الشمس رکھیے مفروق منہ کم ہو تو اس پر دورہ بڑھا لیجیے زاویۃ الشمس کے نصف
کا ربع دورہ سے تفاضل لے کر اوس کا نام محفوظہ رکھیے محفوظہ کا ظل لوگارثمی لیجیے
(۲) عرض کوکب المرکزیت شمس کا جیب التمام لوگارثمی لیجیے پھر سیارات یعنی زحل

مشتری مریخ میں اس لوبم کو بعد کوکب میں جمع کرکے لوبعد شمس اوس سے تفریق کیجیے اور سفلیات یعنی زہرہ و عطارد میں لوبعد شمس سے اوس مجموعہ لوجم و لوبعد کوکب کو تفریق کیجیے بہرحال جو بچے اوسے جدول ظل لوگارثمی میں معکوس کرکے قوس حاصل سے ۴۵ درجے گھٹا کر باقی کا ظل لوگارثمی لیجیے۔

(۳) اس ظل لوگارثمی میں لوظل محفوظ کو جمع کرکے جدول ظل لوگارثمی میں معکوس کیجیے جو حاصل کو علویات میں محفوظ سے جمع کیجیے اور سفلیین میں محفوظ سے تفریق اس حاصل یا باقی کا نام زاویۃ الارض رکھیے۔ پس اگر زاویۃ الشمس (نصف دور وقف) سے کم ہے تقویم شمس سے زاویۃ الارض کم کرلیجیے ورنہ تقویم شمس و زاویۃ الارض کو جمع کرلیجیے یہ باقی یا حاصل تقویم کوکب اوس نصف النہار مرصدی کے لیے ہوگی اسی لیے دوسرے نصف النہار مرصدی کی تقویم لیجیے جب دو نصف النہار مرصدی مکتنف بوقت مطلوب کی تقویم معلوم ہوگئی تعدیل مابین السطرین سے تقویم کوکب وقت مطلوب معلوم ہوجائے گی تنبیہ یہ جو ہم نے دو نصف النہار مکتنف بوقت مطلوب کی تقویم نکال لینے کو کہا اور ابتداءً وقت مطلوب کی تقویم لینا نہ کہا اسے تطویل نہ سمجھا جائے بلکہ بہت تخفیف مؤنت اور تین فائدوں پر مشتمل ہے:۔

(۱) اول تقویم شمس و لوبعد شمس و تقویم کوکب بحرکت شمس دو جگہ کیجیے حرکت شمس و لوکوکب بعینہا لکھے ملیں گے ورنہ پانچوں میں تعدیل مابین السطرین کرنی ہوگی (۲) دو نصف النہار مکتنف کی تقویمیں لینے سے کوکب کا راجع واقع یا مستقیم ہونا معلوم ہو جائے گا۔ (۳) اوس دن کے ہر منٹ کی تقویم اس سے معلوم ہوسکے گی اگر بعد کو تحقیق ہو کہ وقت ولادت اتنے منٹ آگے یا پیچھے تھا تو ادراک تقویمات کے لیے تجدید عمل کی حاجت نہ ہوگی ۲ نسخے جداول مذہب کے مرسل ہیں آج خاص شب عرس مبارک ہے فاتحہ خوانی کیجیے والسلام

فقیر احمد رضا قادری عفی عنہ ۲۷ ذی الحجہ یوم الخمیس ۳۰۱ھ

یہی چیز فتاویٰ رضویہ جلد ۱۲ مطبوعہ رضا اکیڈمی بمبئی صفحہ ۹۶،۱۹۵ میں یوں مطبوع ہوگئی ہے:-

## "نجوم"

مسئلہ: مسئولہ مولوی ظفر الدین صاحب

زائچہ کھینچتے ہیں پہلا خانہ طالع وہ جزء فلک بروج کا ہوتا ہے جو وقت ولادت مولود شروع کر رہا ہے یا وہ جزء فلک بروج جس میں کوئی ستارہ سیارہ ہو تو اس وقت طلوع کر رہا ہے یا بعد کو طلوع کریگا۔ ولادت عزیزہ ... خاتون سلمہا تقریباً ساڑھے ... صبح کے وقت ہوئی تھی اور ولادت عزیز ... خاتون شب جمعہ ... ہے۔ کیا زائچہ ان دونوں کا ایک ہی ہوگا یا دوسرا۔

الجواب: طالع وہ نقطہ فلک البروج کا ہے جو کسی وقت جس کا مطلوب ہیں افق شرقی حقیقی بلدی پر ہو یہی زائچہ ولادت میں ... ہے اور یہی زائچہ سال میں بھی جملہ اعمال میں۔ اور یہ معنی کہ وہ برج طالع کی اول یا ثانی ... استقبال جس میں وقت مطلوب کوئی سیارہ ہو ہرگز حسابات زیج تقویم تکسیر جفر وغیرہ کسی علم یا کسی ذی علم کی اصطلاح نہیں ہاں ہر شخص کو اختیار ہے کہ اپنی اصطلاح جو چاہے مقرر کرے مگر وہ اسی حد تک محدود رہیگی کسی علم یا فن میں طرفہ نہیں ہو سکتی طالع مجردہ غیر متغیری ہے جیسا کہ اس نے موجب ... ہو اگر ... تقویم و تخمین ... سے وہ درجہ مراد لیتے ہیں جو وقت مطلوب افق شرقی پر بلد پر ہو اور اس کا باعث یہ ہے کہ ان کے نزدیک بحکم زائچہ تبدیل نہیں ہوتے بیشک درجہ طالع نہ دیکھے۔ اور اس میں تین چار منٹ تک کی غلطی کا تحمل بھی ہے کہ منٹ سکنڈ تک صحیح وقت ولادت معلوم ہونا نادر ہے بہر حال اس تین چار منٹ کی تخمین کے اندر زائچہ محاسبہ جو نقطہ وقت ولادت ... میں جائے ولادت کے افق شرقی پر ہو اُسے طالع کہتے ہیں پھر حسب قواعد مقررہ اس سے ... دیگر بیوت معلوم کرتے ہیں پھر تسویہ بیوت کے تین قاعدوں میں زیجوں میں ... بحسب مرکز طالع فلک البروج یا معدل النہار یا اول السموت کے بارہ حصے مساوی کئے جاتے ہیں اور فقیر کے نزدیک بحسب دلائل مختار تقسیم اول السموت ہے بیوت دوازدگانہ کے مبادی و مقاطع معلوم کرکے زائچہ درست کرتے ہیں اب وقت مطلوب پر جو کچھ تقویم سیارات بعد وہ اس وقت ہو استخراج کرکے ہر ایک کو اس کے بیت میں رکھتے ہیں۔ اور ہر کوکب کے ۵ وجوہ ضعف ... دونوں اور اس کے مراتب سے نتیجہ حاصلہ قوت یا ضعف مع تعیین مرتبہ نکالتے ہیں۔ اس کے بعد استخراج سہام ہے جس میں سہم السعادۃ و سہم الغیب ضروری سمجھے جاتے ہیں اس کے بعد احکام لکھنے کا وقت آتا ہے جو محض جہل و جزاف ہے۔ قل لا یعلم من فی السموات والارض الغیب الا اللہ آپکی خوشی کے لئے استخراج طالع و مراکز بیوت و تسویہ البیوت کرکے میں بھیج سکتا ہوں ان شاء اللہ تعالیٰ مگر وقت ولادت کا دقیقہ ساعت اور موضع ولادت کے طول و عرض کا علم ضروری

اس سے طرح دیجئے اور جو بچے سو آپ تقویم کوکب بسبعہ بوقت حاضر کے لئے استخراج کر کے مجھے بھیج دیجئے کہ میں جانچ کروں تقویمات نکالنے کے متعدد براہین و طریقے میرے رسالہ مسفر المطالع فی تقویم المطالع میں ہیں۔ سہل تر طریقہ یہ ہے کہ (۱) المنتخب میں ہر مہینے کے صفحہ چہارم جدول سے اس تاریخ آفتاب کی تقویم اور خانہ سوم سے اس کا لوگارثم بسرا اٹھائیے پھر ختم جداول سال انجیریہ کے بعد جو نصف ستون کے جدول میں دیا ہے انسک حال میں منٹ سے جدول عطارد ہے ۴۳ اس سے جدول زہرہ و ہکذا اس میں تاریخ مطلوب تین جدولوں سے طول کوکب برکزیت شمس و مریخ کوکب برکزیت شمس دو لوگارثم بعد کوکب اٹھائیے یہی ترتیب پر لکھے ہیں پھر تقویم شمس پر چھ برج بڑھا کر تقویم کوکب برکزیت شمس سے تفریق کیجئے باقی کا نام زاویۃ الشمس رکھئے مفروق منہ کم ہو تو اس پر دور بڑھا لیجئے زاویۃ الشمس کے نصف کا ربع دور وقت سے تفاضل لیکر اس کا نام محفوظ رکھئے محفوظ کا ظل لوگارثمی لیجئے (۲) مریخ کوکب برکزیت شمس سے بعد اتمام لوگارثمی لیجئے پھر علویات یعنی زحل و مشتری و مریخ میں اس لوگارثم کو بعد کوکب میں جمع کر کے بعد شمس اس سے تفریق کر دیجئے اور سفلیات یعنی زہرہ و عطارد میں لو بعد شمس کے اس مجموعہ لوگارثم و لو بعد کوکب کو تفریق کیجئے بہرحال جو بچے نے جدول ظل لوگارثمی میں منعکس کرکے جو قوس حاصل ہو اسے ۴۵ درجے گھٹا کر باقی کا ظل لوگارثمی لیجئے (۳) اسی ظل محفوظ جمع کیجئے اور منفی ان میں محفوظ سے تفریق اس کا حاصل یا باقی کا نام زاویۃ الارض رکھئے۔ بس اگر زاویۃ الشمس نصف دور نصف جب کم ہے تقویم شمس سے زاویۃ الارض کم کر لیجئے ورنہ تقویم شمس و زاویۃ تاتحقیق کو جمع کر لیجئے۔ یہ باقی یا حاصل تقویم کوکب ہے نصف النہار مرمدی کے لئے ہوگی۔ اسی طرح دوسرے نصف النہار مرمدی کی تقویم لیجئے جب دو نصف النہار مرمدی مکتنف بوقت مطلوب کی تقویم معلوم ہو گئی تعدیل باقی تعرفین سے تقویم کوکب بوقت مطلوب معلوم ہو جائے گی۔

تنبیہ: یہ جو ہم نے دو نصف النہار مکتنف بوقت مطلوب کی تقویم نکالنے کو کہا اور ابتداءً وقت مطلوب کی تقویم لینے کو یہاں سے تطویل نہ سمجھا جائے بلکہ بہت تخفیف مونت اور تین فائدوں پر مشتمل ہے۔ (۱) یوں تقویم و لو بعد شمس و تقویم کوکب برکزیت شمس و مریخ کوکب کذلک و لو بعد کوکب بعینہا لکھے ملیں گے ورنہ پانچوں میں تعدیل مابین المتفرین کرنی ہوگی (۲) دو نصف النہار مکتنف تعدیلین کے لینے سے کہ راجع کوکب واقف مستقیم ہونا معلوم ہو جائیگا (۳) ان دنوں کے ہر منٹ کی تقویم اس سے معلوم ہو سکے گی اگر ابعد کو تحقیق ہو کہ مثلاً وقت ولادت اتنے منٹ آگے یا پیچھے تھا تو دوبارہ تقویمات کے لئے تجدید اعمال کی حاجت نہ ہوگی۔

جب کہ صحیح اس طرح ہے:-

طالع وہ نقطہ فلک البروج ہے جو کسی وقت مطلوب میں جانب شرق اُفق حقیقی بلدی پر ہو۔ یہی زائچہ ولادت میں لیا جاتا ہے، اور یہی زائچہ سال میں بھی یہی جملہ اعمال میں۔ اور یہ معنی کہ وہ برج طالع فی الحال یا فی الاستقبال جس میں وقت مطلوب کوئی سیارہ ہو ہرگز ہیات، زیچ، تنجیم، تکسیر، جفر وغیرہا کسی علم یا کسی ذی علم کی اصطلاح نہیں۔ یوں ہر شخص کو اختیار ہے کہ اپنی اصطلاح جو چاہے مقرر کرے، مگر وہ اسی تک محدود رہے گی۔ کسی علم یا فن میں ملحوظ نہیں ہو سکتی۔ طالع اگر چہ غیر متجزی ہے جیسا کہ اس کی تعریف سے ظاہر ہوا، مگر اہل تنجیم و (من) معہم اس سے وہ درجہ مراد لیتے ہیں جو وقت مطلوب افق شرقی بلدی پر ہو۔ اس کا باعث یہ ہے کہ ان کے نزدیک احکام زائچہ متبدل نہیں ہوتے جب تک درجہ طالع نہ بدلے۔ اور اس میں تین چار منٹ تک کی غلطی کا تحمل بھی ہے کہ منٹ سکنڈ سے صحیح وقت ولادت معلوم ہونا نادر ہے۔ بہر حال اس میں چار منٹ کی تخمین کے اندر از روئے محاسبہ جو نقطہ (بوقت) ولادت خاص جائے ولادت کی اُفق شرقی پر ہو، اس کو طالع کہتے ہیں۔ پھر حسب قواعد مقررہ اس سے مراکز دیگر بیوت معلوم کرتے ہیں۔ پھر تسویۃ البیت کے تین قاعدوں سے (جن میں بحسب مرکز طالع فلک البروج یا معدل النہار یا اول السموت کے بارہ حصے مساوی کئے جاتے ہیں، اور فقیر کے نزدیک بحسب دلائل مختار تقسیم اول السموت ہے) بیوت دوازدہ گانہ کے مبادی و مقاطع معلوم کر کے زائچہ ولادت درست کرتے ہیں۔ اب وقت مطلوب پر جو کچھ تقویم سیارات سبعہ اور راُس و ذنب ہو، استخراج کر کے ہر ایک کو ان کے بیت میں رکھتے ہیں، (اور ہر کوکب کے ۴۵ ضعف ۶۶ نوموں اور اس کے مراتب

سے نتیجہ حاصلہ قوت یا ضعف مع تعین مرتبہ نکالتے ہیں ) اس کے بعد استخراج اسہام ہے۔ جس میں سہم السعادۃ وسہم الغیب ضروری سمجھے جاتے ہیں۔ اس کے بعد احکام بکنے کا وقت آتا ہے، جو محض جہل وجزاف ہے۔ **قُلْ لَایَعْلَمُ مَنْ فِی السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الْغَیْبَ اِلَّا اللّٰہُ** آپ کی خوشی کے لیے استخراج طالع ومراکز بیوت وتسویۃ البیوت کر کے میں بھیج سکتا ہوں انشاء اللہ تعالیٰ۔ مگر وقت ولادت کا دقیقہ ساعت اور موضع ولادت کے طول وعرض کا علم ضروری ہے، اس سے اطلاع دیجیے۔ اور جب تک آپ تقویم کواکب سبعہ اس وقت خاص کے لیے استخراج کر کے مجھے بھیج دیجئے کہ اس کی جانچ کرلوں۔ تقویمات نکالنے کے متعدد برہانی طریقے میرے رسالہ **مسفر المطالع فی التقویم والطالع** میں ہیں۔ سہل ترین طریقہ یہ ہے کہ:

[۱] المنک میں ہر مہینہ کے ص چہارم خانہ اول سے اس تاریخ آفتاب کی تقویم اور خانہ سوم سے اس کا لوگارثم بعد (کوکب) اٹھایئے، پھر ختم جداول سال للنیرین کے بعد جو خمسہ متحیرہ کی جدولیں دیتا ہے۔ المنک حال میں ص ۱۴۶ سے جدول عطارد ہے۔ ص ۱۵۴ سے جدول زہرہ، وہکذا۔ اس میں تاریخ مطلوب تین اخیر خانوں سے طول (کوکب) بمرکزیت شمس، وعرض کوکب بمرکزیت شمس، ولوگارثم بعد کوکب اٹھایئے۔ یہ اسی ترکیب پر لکھے ہیں۔ پھر تقویم شمس پر ۶ برج بڑھا کر تقویم کوکب بمرکزیت شمس سے تفریق کیجئے باقی کا نام زاویۃ الشمس رکھئے۔ مفروق منہ کم ہو تو اس پر "دور" بڑھا لیجئے، زاویۃ الشمس کے نصف کا ربع دور (۹۰) سے تفاضل لے کر اس کا نام محفوظ رکھئے، محفوظ کا ظل لوگارثمی لیجئے۔

[۲] عرض کوکب بمرکزیت شمس کا جیب التمام لوگارثمی لیجیے۔ پھر علویات یعنی زحل مشتری، مریخ میں اس "**لوجم**" کو **لو**(۳۶) بعد کوکب میں جمع کر کے **لو**(۳۶) بعد شمس اس سے تفریق کیجئے، اور سفلیات یعنی زہرہ وعطارد میں **لو** (۳۶) بعد شمس سے اس

مجموعہ لوجم ولو بعد لوکب کو تفریق کیجیے۔ بہر حال جو بچے اسے جدول ظل لوگارثمی میں مقوس کر کے قوس حاصل سے ۴۵ درجے گھٹا کر باقی کا ظل لوگارثمی لیجیے۔

[۳] اس ظل لوگارثمی میں لو (۳۶) ظل محفوظ کو جمع کر کے جدول لوگارثمی میں مقوس کیجیے۔ قوس حاصل کو علویات میں محفوظ سے جمع کیجیے، اور سفلیین میں محفوظ سے تفریق۔ اس حاصل یا باقی کا نام زاویۃ الارض رکھیے۔ پس اگر زاویۃ الشمس نصف دور تقف (۱۸۰) سے کم ہے (تو) تقویم شمس سے زاویۃ الارض کم کر لیجیے، ورنہ تقویم شمس و زاویۃ الارض کو جمع کر لیجیے۔ یہ باقی یا حاصل تقویم کوکب اس نصف النہار مرصدی کے لیے ہوگی۔ اسی طرح دوسرے نصف النہار مرصدی کی تقویم لیجیے۔ جب دو نصف النہار مرصدی مکتنف بوقت مطلوب کی تقویم معلوم ہوگئی، تعدیل مابین السطرین سے تقویم کوکب وقت مطلوب معلوم ہو جائے گا۔

**تنبیہ:** – یہ ہم نے جو دو نصف النہار مکتنف بوقت مطلوب کی تقویم نکالنے کو کہا اور ابتداء وقت مطلوب کی تقویم لینا نہ کہا، اسے تطویل نہ سمجھا جائے۔ بلکہ بہت تخفیف مؤنت اور تین فائدوں پر مشتمل ہے۔

(۱) یوں تقویم شمس و لو بعد شمس و تقویم کوکب بمرکزیت شمس، وعرض کوکب بمرکزیت شمس، و لو (بعد) کوکب بعینہا لکھے ملیں گے، ورنہ پانچوں میں تعدیل مابین السطرین کرنی ہوگی۔

(۲) دو نصف النہار مکتنف کی تقویمیں لینے سے کوکب کا راجع واقف مستقیم ہونا معلوم ہو جائے گا۔

(۳) اس دن کے ہر منٹ کی تقویم اس سے معلوم ہو سکے گی اگر بعد کو تحقیق ہو کہ وقت ولادت اتنے منٹ آگے یا پیچھے تھا تو ادراک تقویمات کے لیے تجدید اعمال کی حاجت نہ ہوگی۔

۵ صفحہ ۲۷۵ تا ۲۷۶ میں مکتوب (۲۲) کے اندر مدراس کے وقت طلوع و غروب کے



استخراج کی تصحیح یوں مطبوع ہے۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

ولدی الاعز جعلہ اللہ تعالیٰ کاسمہ ظفر الدین المتین آمین

السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ۔ مولوی عبد اللہ صاحب کا کوئی تحفہ اوقات مدراس یہاں نہیں آیا صرف ایک چھپے رسالے غنیۃ المصلی کے سمت قبلہ میں ہے دو نسخے ایک پلندے میں آئے تھے وقت کا قاعدہ یقیناً وہی ہے۔ کہ جب عرض و میل متفق الجہتہ ہوں تفاضل لیا جائے گا۔ یعنی ان میں جو اصغر ہو اکبر سے تفریق کیا جائے گا۔ عرض ہو خواہ میل تو مدراس جس کا عرض ۱۳ ہے اس میں راس السرطان کا بعد اقل.... .... جس کا میل کلی ۲۳ ۲۷ ہے ی ۱۰ ۲۲ ہوا نیز وہ شہر جس کا عرض شمالی ۳۶ ۱۳ ہو اس میں بھی راس السرطان کا بعد اقل وہی ی ۱۰ ۲۲ ہو گا غایت یہ کہ مدراس میں یہ بعد سمت الراس سے شمالی ہو گا اور اس شہر میں جنوبی دونوں نصف اور ان کی جیبیں اور قاطع میل سب بدستور رہیں گے اور فرق وقت بوجہ قاطع عرض ہو گا مثلاً صبح و عشا و راس السرطان یہ مدراس کا حساب بھیجا ہوں یہاں مجموعہ اربعہ ۹۲۷۸۶ ۹۵۹۲۷۸۶ ہوا اور وقت عشا ۱۶ ۔ ۱۰ ۔ ۲ آیا اور اس شہر میں مجموعہ ۹۲۹۲۸۴۶۱۹ ہوا اور وقت عشا ۲۶ ۔ ۵۶ ۔ ۸ آیا ایک گھنٹے دس منٹ سے زیادہ فرق ہو گیا طلوع و غروب کہ آپ نے نکالے یہی صحیح ہیں جن کی صحت اس پرچہ جواہر مرسلہ سے ظاہر یہ حقیقی وقت ہیں اور راس السرطان کی تعدیل الایام مزید ۴۴ ۳۴ ۲۴ آ اور وسط ہند سے فصل غربی مدراس ۹ تو مجموعہ ۲۴ ۲۳ ۲۴ ۱۰ بڑھانے سے مدراس کا وقت ریلوے حاصل ہو گا غروب ۲۱ ۳۳ ۶ ۲۶ طلوع ۲۹ ۵ ۲۲ ۵

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| + | ۱۰ ۲۴ ۳۴ | ۲ | ۱۰ | ۴۴ ۲۴ | | |
| ۵ | ۲۲ ۳۰ ۱۲ | ۶ | ۲۷ | ۲۸ ۵۵ | | |

یہ وقت غروب وہی ہے جو آپ نے نکالا تین سکنڈ کا تفاوت ان فرقوں سے ہوا

